وذکرھم بایام اللہ ان فی ذلک لآیت لکل صبار شکور

# مقدّمہ ابنِ خلدون

فلسفہ تاریخ تمدن، عوارض تمدن پر جامع بحث
اور بصیرت افروز تاریخ نکات کا بیان

تصنیف:

رئیس المؤرخین علّامہ عبدالرحمٰن ابنِ خلدونؒ
(۷۳۲-۸۰۸)

www.islamiurdubook.blogspot.com

نفیس اکیڈمی
اردو بازار کراچی

# تاریخ ابن خلدون



حصہ ہفتم

## سلجوقی و خوارزم شاہی سلاطین اور فتنۂ تاتار

سلجوقی و خوارزم شاہی خانوادوں کے حالات و کوائف، خانہ جنگیوں، عیسائیوں کا مقابلہ، کفار کرج اور قفچاق کی جدوجہد ترکوں کی یورش، تاجداران سلجوقیہ اور ملوک خوارزم کی مدافعانہ کوششیں، چنگیز خان کا خروج، تاتاریوں کا عالمگیر طوفان ممالک اسلامیہ کی تباہی و بربادی کی عبرتناک داستان

حصہ ہشتم

## زنگی اور خاندان صلاح الدین ایوبی کے سلاطین اور تاتاریوں کا زوال

ترجمہ، حکیم احمد حسین الہ آبادی، حافظ سید رشید احمد ارشد (سابق صدر شعبہ عربی کراچی یونیورسٹی)

نفیس اکیڈمی
اردو بازار کراچی

www.islamiurdubook.blogspot.com

کتاب العبد و دیوان المبتداء والخبر
من احوال العرب والعجم والبربر و من عاصرهم من
ملوک التتر یعنی علامہ ابن خلدون کی کتاب التواریخ
کے



نام کتاب: ـــــــ تاریخ ابن خلدون
مصنف: ـــــــ رئیس المورخین علامہ عبدالرحمن بن خلدون
ناشر: ـــــــ نفیس اکیڈمی اردو بازار کراچی
طبع: ـــــــ جدید کمپیوٹر ایڈیشن جنوری ۲۰۰۳ء
ایڈیشن: ـــــــ آفسٹ

نفیس اکیڈمی
اردو بازار کراچی

# فہرست

## سلجوقی خوارزم شاہی سلاطین اور فتنہ تاتار


| عنوان | صفحہ | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|---|
| | | شیخ ابو اسحاق شیرازی کی سفارت | |
| باب : ۱ | ۲۳ | عمید الدولہ کی وزارت | ۳۰ |
| دولت سلجوقیہ سلطان محمد شاہ بن سلطان الپ | | خلیفہ مقتدی کا سلطان کی لڑکی سے عقد | |
| ارسلان | | عمید الدولہ کی معزولی | |
| سلجوقی ترکوں کا نسب | | فخر الدولہ کا موصل پر قبضہ | ۳۱ |
| ترکوں کی نسلی شاخیں | | مسلم بن قریش کی اطاعت | |
| ترکوں کا مسکن | ۲۴ | فتح انطاکیہ | |
| سلطان الپ ارسلان | | قتل مسلم بن قریش | ۳۲ |
| سلطان الپ ارسلان کا خلاط پر جہاد | ۲۵ | سلیمان بن قطلمش کا محاصرہ حلب | |
| سمرقند کی جانب پیشقدمی | ۲۶ | تتش کا حلب پر قبضہ | ۳۳ |
| قاروت بک اور سلطان | | فخر الدولہ کا آمد پر قبضہ | |
| ملک شاہ کی جنگ | | میافارقین کی مہم | |
| مسلم بن قریش کی اطاعت | | فتح جزیرہ ابن عمر | |
| خلیفہ مقتدی بامر اللہ | | سلطان ملک شاہ اور ابن حبیشی | ۳۴ |
| اتسنر کا محاصرہ دمشق | ۲۷ | سلطان ملک شاہ کا حلب پر قبضہ | |
| اتسنر کا دمشق پر قبضہ | | امارت حلب پر آقسنقر کا تقرر | |
| اتسنر کی مصر پر فوج کشی | | سلطان ملک شاہ کی مراجعت بغداد | ۳۵ |
| اتسنر کا قتل | ۲۸ | بنت سلطان ملک شاہ کی رخصتی | |
| تاج الدولہ تتش کا محاصرہ حلب | | سلطان ملک شاہ کا سمرقند پر قبضہ | ۳۶ |
| مسلم بن قریش کا دمشق پر حملہ | | والی کاشغر کی اطاعت | |
| تکش کی بغاوت | | سردار حکلیہ عین الدولہ کی بغاوت | |
| تکش کا مرو الرود پر قبضہ | ۲۹ | سلطان ملک شاہ کی دوبارہ تسخیر سمرقند | ۳۷ |
| تکش کا انجام | | | |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| یعقوب تکین کا انجام | |
| سلطان ملک شاہ اور طغرل بن نیال کے دوستانہ مراسم | |
| تتش کی حمش پر فوج کشی | ۳۸ |
| طرابلس کی مہم | |
| ملک شاہ کا یمن پر قبضہ | |
| نظام الملک طوسی کا قتل | |
| جمال الملک کا قتل | ۳۹ |
| عثمان بن جمال الملک اور کردن | |
| سلطان ملک شاہ اور نظام الملک طوسی | |
| سلطان ملک شاہ اور نظام الملک کے مابین کشیدگی | ۴۰ |
| نظام الملک طوسی کی سیرت و کردار | |
| مدرسہ نظامیہ | ۴۱ |
| سلطان ملک شاہ کی وفات | |
| باب : ۲ | ۴۲ |
| برکیاروق بن سلطان ملک شاہ | |
| برکیاروق بن ملک شاہ کی گرفتاری | |
| برکیاروق کی رہائی | |
| محمود کی اصفہان کو روانگی | ۴۳ |
| برکیاروق اور محمود کی جنگ | |
| عز الملک کی وزارت | |
| قتل تاج الملک | |
| تاج الدولہ تتش کا رحبہ و نصیبین پر قبضہ | ۴۴ |
| فتح موصل | |
| آقسنقر اور بوزان کی تتش سے علیحدگی | ۴۵ |
| تاج الدولہ تتش کی مراجعت شام | |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| اسماعیل بن داؤد اور ترکان خاتون | |
| اسماعیل بن داؤد کا قتل | ۴۶ |
| توران شاہ بن قاروت بک کا خاتمہ | |
| مقتدی کی وفات | |
| برکیاروق کا خطبہ | |
| مستظہر کی خلافت | |
| آقسنقر اور بوزان کا قتل | |
| تتش کی ہمدان کی جانب پیش قدمی | ۴۷ |
| تتش اور برکیاروق کی جنگ | |
| محمود بن ملک شاہ کی وفات | |
| برکیاروق کا اصفہان پر قبضہ | |
| یوسف بن ارتق کی بغداد میں آمد | ۴۸ |
| تاج الدولہ تتش کا قتل | |
| قوام الدولہ ابوسعید کربوقا | ۴۹ |
| کربوقا کا موصل پر قبضہ | |
| تسخیر رحبہ | |
| ارسلان ارغو | |
| ارسلان ارغو کا بلاد خراسان پر قبضہ | ۵۰ |
| بورسوس کی گرفتاری و قتل | |
| ارسلان ارغو کا قتل | |
| پسر ارسلان ارغو | ۵۱ |
| امارت خراسان پر سنجر کا تقرر | |
| محمود بن سلیمان کی بغاوت | |
| امیر قودن اور امیر بارقطاش کی بغاوت | ۵۲ |
| امیر قودن اور امیر بارقطاش کی سرکوبی | |
| آغاز حکومت بنو خوارزم شاہ | |

| عنوان | صفحہ | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|---|
| خوارزم شاہ ابوشکین | | اسماعیل بن یاقوتی کی بغاوت | |
| محمد بن ابوشکین اور طغرل تکین محمد | ۵۳ | سلطان محمد کی ہمدان پر فوج کشی | ۶۳ |
| اتسز بن محمد خوارزم شاہ | | برکیاروق کی بغداد میں آمد | |
| عیسائیوں کا انطاکیہ پر قبضہ | | برکیاروق سے امیر صدقہ کی بغاوت | |
| مسلمانوں کا محاصرۂ انطاکیہ | ۵۴ | سلطان محمد اور سنجر کی بغداد میں آمد | |
| عیسائیوں کا سواحل شام پر قبضہ | ۵۵ | فرقہ باطنیہ | ۶۴ |
| امیر انز کی بغاوت | ۵۶ | فرقہ باطنیہ کی سرکوبی | |
| امیر انز کا قتل | | ارسلان شاہ کا بلاد کرمان پر قبضہ | ۶۵ |
| افضل بن بدر جمالی کا بیت المقدس پر قبضہ | | فرقہ باطنیہ کا قتل عام | |
| بیت المقدس پر عیسائیوں کا قبضہ | ۵۷ | جنگ ثالث برکیاروق ومحمد | ۶۶ |
| سلطان محمد بن ملک شاہ | | برکیاروق ومحمد میں مصالحت | |
| موئد الملک عبیداللہ ابن نظام الملک | ۵۸ | صلح نامہ | ۶۷ |
| مادر برکیاروق کا قتل | | صلح نامہ کی تنسیخ | |
| سلطان محمد کا خطبہ وخطاب | | جنگ چہارم محمد وبرکیاروق | |
| مجد الملک الباسلانی کا قتل | ۵۹ | سلطان محمد کا اصفہان میں قیام | |
| برکیاروق کی مراجعت اصفہان | | برکیاروق کا محاصرہ اصفہان | ۶۸ |
| بغداد میں برکیاروق کا خطبہ | | وزیر اعز ابوالمحاسن کا قتل | |
| سعد الدولہ کی اطاعت | ۶۰ | وزیر خطیر ابومنصور | |
| عمید الدولہ بن جبیر کی گرفتاری | | اسماعیل بن ارسلان والی بصرہ کی معزولی | ۶۹ |
| برکیاروق ومحمد کی پہلی جنگ | | امارت بصرہ پر امیر قماج کا تقرر | |
| سعد الدولہ گوھر آئین | ۶۱ | ابوالحسن ہروی کی گرفتاری | |
| جنگ برکیاروق وسنجر | | اسماعیل کی واسط پر فوج کشی وپسپائی | |
| برکیاروق کی شکست | | امیر ابوسعید محمد کا محاصرہ بصرہ | ۷۰ |
| جنگ ثانی برکیاروق محمد | ۶۲ | امیر ابوسعید اور اسماعیل بن ارسلان کی مصالحت | |
| موید الملک کا قتل | | وفات امیر کربوقا | |
| سلطان محمد کی جرجان کو روانگی | | موسیٰ ترکمانی اور سنقرجہ | |

| عنوان | صفحہ | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|---|
| چکرمش کا موصل پر قبضہ | ۷۱ | سلطان محمد کی روانگی بغداد | |
| سقمان بن ارتق کا قلعہ کیفا پر قبضہ | | سلطان محمد اور ملک شاہ سے مصالحت | |
| امیر برسق کا رے پر قبضہ | | امیر ایاز | ۸۰ |
| امیر نیال کی مراجعت بغداد | | امیر ایاز کا قتل | |
| امیر نیال کا ظالمانہ رویہ | | ابوالمحاسن صبعی کا قتل | |
| کمشتکین اور ایلغازی کی لڑائی | ۷۲ | قلعہ ماردین | ۸۱ |
| کمشتکین کی معزولی | | یاقوتی بن ارتق کی گرفتاری | |
| کمشتکین کا واسط سے اخراج و مصالحت | ۷۳ | یاقوتی بن ارتق کی رہائی | |
| جنگ پنجم برکیاروق و محمد | | یاقوتی بن ارتق کا قلعہ | |
| محمد بن موید الملک | ۷۴ | ماردین پر قبضہ | |
| شہر عانہ پر ملک ابن بہرام کا قبضہ | | یاقوتی کا خاتمہ | |
| برکیاروق اور محمد کی مصالحت | ۷۵ | سقمان اور چکرمش میں مصالحت | ۸۲ |
| صلح نامہ | | سقمان کا قلعہ ماردین پر قبضہ | |
| سلطان برکیاروق کا اصفہان پر قبضہ | | سقمان بن ارتق کی وفات | |
| ایلغازی کی روانگی بغداد اور مراجعت | ۷۶ | منکبرس کی بغاوت و گرفتاری | |
| قراجہ اور محمد اصفہانی | | فخر الملک بن نظام الملک کا واقعہ قتل | ۸۳ |
| چکرمش اور سقمان کا اتحاد | | جاولی سقاوا کی گورنری | |
| عیسائی کی شکست و پسپائی | | چکرمش کی گرفتاری | ۸۴ |
| قمص بردویل | ۷۷ | زنگی بن چکرمش | |
| برکیاروق کی وفات | | جاولی سقاوا کی رحبہ کو روانگی | |
| | | قلیج ارسلان کا موصل پر قبضہ | |
| **باب : ۳** | ۷۸ | قلادرس کا قبول اسلام | ۸۵ |
| سلطان محمد بن ملک شاہ | | جاولی کا موصل پر قبضہ | |
| ملک شاہ بن برکیاروق | | جاولی کا محاصرہ رحبہ | |
| موصل پر سلطان محمد کا محاصرہ | | قتل صدقہ بن مزید | ۸۶ |
| اہل موصل کی اطاعت | ۷۹ | فخر الدولہ ابوعلی بن عمار | |

| عنوان | صفحہ | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|---|
| ابن عمار کی بغداد روانگی | | امیر برسق کی وفات | ۹۵ |
| ذوالمناقب کی عہد شکنی | | جیوش بک اور مسعود بن سلطان محمد کی موصل پر | |
| جاولی کی سرکشی | ۸۷ | حکومت | |
| امیر مودود کا موصل پر قبضہ | | جاولی سقاوا اور سلطان محمد | |
| جاولی اور ایلغازی | | سلطان محمد | |
| قمص بردویل کی رہائی | ۸۸ | جاولی کا قلعہ اصطخر پر قبضہ | |
| قمص، جوسلین اور طنکری کی جنگ | | جاولی اور حسین بن مبارز | ۹۶ |
| جاولی کی رحبہ کو روانگی | | جاولی کی فتوحات | |
| جاولی کا رقہ پر محاصرہ | ۸۹ | فتح دارا ابجرو | |
| جاولی اور ایلغازی | | کرمان پر فوج کشی | |
| ملک رضوان اور جاولی | | جاولی کی شکست | ۹۷ |
| جاولی دربار شاہی میں | ۹۰ | جاولی کا انتقال | |
| عیسائیوں اور مسلمانوں کی جنگ | | سلطان محمد کی وفات | |
| محاصرہ تل باشر | ۹۱ | | |
| عیسائیوں کی بلاد اسلامیہ پر پیش قدمی اور مراجعت | | باب : ۴ | ۹۹ |
| امیر مودود کا الرہا پر جہاد | | سلطان محمود بن سلطان محمد | |
| معرکہ طبریہ | | سلطان محمود کا خطبہ | |
| امیر مودود کا قتل | ۹۲ | بہروز کی معزولی | |
| آقسنقر برسقی | | دبیس بن صدقہ | |
| عیسائیوں کا ترک وطن اور روانگی انطاکیہ | ۹۳ | خلیفہ مستظہر باللہ کی وفات | |
| ایاز بن ابوالغازی کی گرفتاری و رہائی | | ملک مسعود اور برسقی | ۱۰۰ |
| ابوالغازی کی گرفتاری | | ملک مسعود اور برسقی کی پیش قدمی | |
| ابوالغازی کی رہائی | | برسقی کی مراجعت | |
| ابوالغازی اور قطلغ تکین کی بغاوت | | سلطان محمود اور ملک مسعود میں مصالحت | ۱۰۱ |
| قلعہ فامیہ کا محاصرہ | ۹۴ | امیر منکبرس | |
| عیسائیوں کی غارت گری | | ملک طغرل بن سلطان محمد | |

| عنوان | صفحہ | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|---|
| ملک طغرل کی بغاوت | | امیر شیر گیر کی گرفتاری ورہائی | ۱۱۱ |
| سلطان محمود کی ملک طغرل پر فوج کشی | ۱۰۲ | وزیر شمس الملک کا قتل | |
| ملک سنجر | | کرج قفچاق میں نفاق | |
| ملک سنجر کی غزنی پر فوج کشی | | برسقی کی معزولی | ۱۱۲ |
| سلطان محمود اور ملک سنجر | ۱۰۳ | برتقش زکوئی کی تقرری | |
| امیر انز کی پیش قدمی ومراجعت | | عمادالدین زنگی کی گورنری بصرہ | |
| سلطان محمود کی روانگی ہمدان | | ملک طغرل ودبیس کی عراق کو روانگی | ۱۱۴ |
| ملک سنجر کی سلطان محمود پر فوج کشی | | دبیس کی روانگی ہزوان | |
| سلطان محمود اور ملک سنجر کی جنگ | ۱۰۴ | ملک طغرل اور دبیس کا ہمدان میں ظلم وجور | |
| ملک سنجر کا پیغام صلح | | برتقش زکوئی کی ریشہ دوانی | ۱۱۵ |
| سلطان محمود اور ملک سنجر میں مصالحت | ۱۰۵ | سلطان محمود کی بغداد کی جانب پیش قدمی | |
| قتل امیر منکبرس | | جنگ سلطان محمود وخلیفہ مسترشد باللہ | |
| قتل علی ابن عمر حاجب | | سلطان محمود کی بغداد میں آمد | |
| سنقر شامی کا قتل | ۱۰۶ | خلیفہ مسترشد اور سلطان محمود میں مصالحت | ۱۱۶ |
| علی بن سلمان کا بصرہ پر قبضہ | | وزیر ابوالقاسم کی معزولی اور بحالی | |
| آقسنقر بخاری کا بصرہ پر قبضہ | | عزالدین ابن برسقی کی وفات | |
| تغلبس پر کرج کا قبضہ | | امارت موصل پر عمادالدین زنگی کا تقرر | |
| قسیم الدولہ برسقی اور سلطان محمود | ۱۰۷ | عمادالدین زنگی کی روانگی موصل | ۱۱۷ |
| وزیر ابوعلی کی معزولی | ۱۰۸ | زنگی کا جزیرہ ابن عمر پر قبضہ | |
| جنگ سلطان محمود وملک مسعود | | نصیبین کی مہم | ۱۱۸ |
| سلطان محمود اور ملک مسعود میں مصالحت | | زنگی کا خابور وحران پر قبضہ | |
| جیوش بک کی اطاعت | ۱۰۹ | قطلغ ابہ کا حلب پر قبضہ | |
| موصل اور واسط پر آقسنقر کی گورنری | | بدرالدولہ سلیمان اور قطلغ ابہ کی جنگ | ۱۱۹ |
| جیوش بک کا قتل | ۱۱۰ | حلب پر عمادالدین زنگی کا قبضہ | |
| وزیر ابوطالب سمیری کا قتل | | سلطان سنجر اور ملک طغرل | |
| ملک طغرل کی اطاعت | | سلطان محمود کی روانگی بغداد | ۱۲۰ |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| سلطان محمود کی وفات | |
| باب : ۵ | ۱۲۱ |
| سلطان مسعود بن سلطان محمد | |
| جنگ سلطان مسعود وسلطان داؤد | |
| سلجوق شاہ کی بغداد میں آمد | |
| خلیفہ مسترشد اور سلطان محمود میں مصالحت | |
| خلیفہ مسترشد کی روانگی خانقین | ۱۲۲ |
| جنگ سلطان سنجر وسلطان مسعود | |
| ملک طغرل کی تخت نشینی | ۱۲۳ |
| ملک طغرل اور سلطان داؤد کی جنگ | |
| سلطان مسعود اور سلطان داؤد | |
| فتح آذربائیجان | ۱۲۴ |
| جنگ سلطان مسعود اور ملک طغرل | |
| ملک طغرل کی شکست | |
| معرکہ قزوین | |
| سلطان مسعود کی بغداد میں آمد | ۱۲۵ |
| خلیفہ مسترشد باللہ اور سلطان مسعود میں کشیدگی | |
| ملک طغرل کی وفات | |
| جنگ سلطان مسعود وخلیفہ مسترشد باللہ | |
| خلیفہ مسترشد باللہ کی گرفتاری | ۱۲۶ |
| خلیفہ مسترشد باللہ اور سلطان مسعود میں مصالحت | |
| خلیفہ مسترشد باللہ کا قتل | ۱۲۷ |
| خلیفہ راشد باللہ کی تخت نشینی | |
| خلیفہ راشد باللہ وسلطان مسعود | |
| ابوعبداللہ حسن اور اقبال کی گرفتاری ورہائی | |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| سلطان داؤد کا خطبہ | ۱۲۸ |
| سلطان مسعود کی بغداد کی جانب پیشقدمی | |
| سلطان مسعود کا محاصرہ بغداد | |
| خلیفہ راشد کی معزولی | ۱۲۹ |
| سلطان داؤد اور سلجوق شاہ کی جنگ | |
| شرف الدین ونوشیرواں کی معزولی | |
| جنگ سلطان مسعود وسلطان داؤد | |
| سلطان مسعود کی شکست | ۱۳۰ |
| سلجوق شاہ کی بغداد پر فوج کشی | |
| قتل خلیفہ راشد باللہ عباسی | |
| وزارت کمال الدین محمد | ۱۳۱ |
| وزیر کمال الدین محمد کا قتل | |
| وزارت ابوالعز طاہر | |
| بقش سلاحی کا قتل | |
| محمد خوارزم شاہ | |
| جنگ سلطان سنجر وآتسز | ۱۳۲ |
| آتسز کا بلاد خوارزم پر قبضہ | |
| اتابک قراسنقر | |
| قراسنقر کا بلاد فارس پر قبضہ | |
| قراسنقر کی وفات | ۱۳۳ |
| چہاروانگی کی بلاد فارس پر فوج کشی | |
| جنگ سلطان سنجر اور ترکان خطا | |
| سلطان مسعود کی طلبی | |
| سبق قراخان کا قبول اسلام | |
| قدر خان کا خروج وقتل | ۱۳۴ |
| ترکان قار غلبہ | |

| عنوان | صفحہ | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|---|
| حسن تکین کی گورنری سمرقند | ۱۳۵ | ترکان غز | |
| کوہر خان چینی کی کاشغر پر فوج کشی | | ترکان غز اور امیر قماج کی جنگ | |
| کوہر خان اور خان محمود کی جنگ | | سلطان سنجر کی گرفتاری | |
| جنگ کوہر خان اور سلطان سنجر | | ترکان غز کا خراسان پر قبضہ | ۱۴۳ |
| کوہر خان کی وفات | ۱۳۶ | ترکان غز کا ظلم و جور | |
| سلطان سنجر اور خوارزم شاہ کی مصالحت | ۱۳۷ | امیر قماج اور امیر زنگی میں مناشقت | |
| سلطان مسعود اور اتابک زنگی کی مصالحت | | سلطان سنجر اور حسین غوری | ۱۴۴ |
| بوازیہ کی بغاوت | | امیر قماج کا خاتمہ | |
| ابوالفتح بن دراست کی معزولی و بحالی | | ترکوں کی مرو میں غارت گری | |
| عبدالرحمن طغایرک | ۱۳۸ | طوس کی پامالی | ۱۴۵ |
| قتل طغایرک | | نیشاپور کی بربادی و قتل عام | |
| امیر عباس والی رے کا قتل | | وزیر طاہر بن فخر الملک کی وفات | ۱۴۶ |
| امیر بوازیہ کی اصفہان پر فوج کشی | ۱۳۹ | ترکان غز کا محاصرہ ہرات | |
| امیر بوازیہ کا خاتمہ | | موند کا نیشاپور پر قبضہ | |
| امراء کی بغاوتیں | | ایتاخ کا رے پر قبضہ | ۱۴۷ |
| بغداد کی بربادی | ۱۴۰ | سلطان سلیمان شاہ بن سلطان محمد | |
| خلیفہ مقتفی اور سلطان مسعود | | سلیمان شاہ کی بغداد میں آمد | |
| سلطان سنجر اور سلطان مسعود میں کشیدگی و مصالحت | | سلیمان شاہ کی سلطان محمد پر فوج کشی | ۱۴۸ |
| نہروان کا تاراج | | سلیمان شاہ کی شکست و گرفتاری | |
| سلطان مسعود کی وفات | | سلطان سنجر کا فرار | |
| باب : ٦ | | سلطان محمد کا محاصرہ بغداد | |
| سلجوقیوں کا دور زوال | ۱۴۱ | سلطان محمد کی مراجعت ہمدان | ۱۴۹ |
| سلطان محمد بن سلطان محمود | | ملک شاہ اور امیر سقمس کی جنگ | |
| ملک شاہ کی گرفتاری | | وفات سلطان سنجر | ۱۵۰ |
| | | امیر ایتاخ | |
| امیر خاص بک | ۱۴۲ | جنگ ایتاخ اور موید | |

| عنوان | صفحہ | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|---|
| ایتاخ کی اطاعت | ۱۵۱ | ایلاکز اتابک | ۱۵۸ |
| جنگ موید وسنقر عزیزی | | ایلاکز اور ایتاخ میں اتحاد | |
| موید اور ترکوں کی جنگ | | جنگ آقسنقر ایلاکز | |
| ترکوں کی سرخس مین غارت گری | | محمود بن ملک شاہ | |
| جلال الدین عمر بن سلطان محمود | ۱۵۲ | جنگ ایلاکز وایتاخ | ۱۵۹ |
| سلطان محمود کی روانگی خراسان | | ایتاخ کی شکست ومصالحت | |
| طوس کی تباہی | | موید کے کارنامے | |
| موید کا محاصرہ نیشاپور | | شادباخ کی از سرنو تعمیر | ۱۶۰ |
| ملک شاہ کی غارت گری | ۱۵۳ | خان محمود وجلال محمد کا انجام | |
| ملک شاہ کا خوزستان پر قبضہ | | شہرستان پر قبضہ | |
| سلطان محمد کی وفات | | مہم قلعہ سکرہ | |
| سلیمان شاہ | ۱۵۴ | فتح اسفراین | ۱۶۱ |
| زین الدین مودود کی اطاعت | | بوشنج وہرات پر فوج کشی | |
| وفات خلیفہ مقتضی وخلافت مستنجد | | کرج کی شہروفی پر فوج کشی | |
| موید کا سرخس پر قبضہ | | جنگ ایتاخ وکرج | |
| قلعہ اشقیل کی تسخیر | ۱۵۵ | قومس پر موید کا قبضہ | ۱۶۲ |
| خربندہ کا قتل | | ترکان قارغلیہ کا اخراج اور پامالی | |
| موید اور محمود کی مصالحت | | سنقر کا طالقان اور غرشان پر قبضہ | |
| ترکان بزریہ | | امیر ایتکین کا قتل | ۱۶۳ |
| شاہ مازندراں اور ترکوں کی جنگ | ۱۵۶ | امیر ایتکین والی ہرات | |
| ایتاخ کی بقراتکین پر فوج کشی | | شاہ مازندراں اور تنکز | |
| ملک شاہ کی وفات | | شاہ مازندراں کی وفات | |
| سلیمان شاہ اور شریف الدین کردباز | ۱۵۷ | موید کا محاصرہ نساء | |
| سلیمان شاہ اور شرف الدین میں کشیدگی | | جنگ آقسنقر وایلاکز | |
| سلیمان شاہ کا قتل | | جنگ زنگی وشملہ | ۱۶۴ |
| ملک ارسلان شاہ کی تخت نشینی | | شملہ کی پسپائی ومراجعت | |

| عنوان | صفحہ | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|---|
| جنگ ایلاکز اور ایتانج | | سنکلی کی سرکشی | |
| ملک طغرل کی وفات | | سنکلی کی شکست و فرار | |
| ارسلان شاہ کی وفات | ۱۶۵ | سنکلی کا خاتمہ | ۱۷۲ |
| خلافت مستضی بامر اللہ | | جلال الدین محمد تکش کا قتل | |
| خوارزم شاہ کی وفات | | شجرہ سلاطین سلجوقیہ | |
| امارت بنی زوال کا موید | | | |
| ایلدکز کی وفات | ۱۶۶ | **باب : ۷** | ۱۷۳ |
| ابن سنکلی کا نہاوند پر قبضہ | | ملوک خوارزم محمد ابن انوشتکین | |
| شملہ کی وفات | | واتسز محمد | |
| بہلوان کا تبریز پر قبضہ | | انوشتکین غرشی | |
| سلطان طغرل کی تخت نشینی | ۱۶۷ | ارسلان ارغون | |
| وفات محمد بن بہلوان | | محمد بن سلیمان کی بغاوت | |
| قزل ارسلان اور سلطان طغرل | | قودز کی بغاوت و قتل | |
| وزیر جلال الدین عبید اللہ کی شکست و گرفتاری | | محمد بن نوشتکین | ۱۷۴ |
| جنگ سلطان طغرل و قزل ارسلان | | محمد بن انوشتکین کا خوارزم پر قبضہ | |
| قتل قزل ارسلان | ۱۶۸ | اتسز بن محمد بن انوشتکین | |
| ہمدان پر سلطان طغرل کا قبضہ | | جنگ سلطان سنجر اور اتسز بن محمد | ۱۷۵ |
| رے پر خوارزم شاہ کا قبضہ | | جنگ سلطان سنجر اور اتسز بن محمد | |
| سلطان طغرل اور خوارزم شاہ | | سرخس امرو اور نیشاپور پر اتسز کا قبضہ | |
| خلیفہ ناصر | ۱۶۹ | صوبہ بیہق کا تاراج | ۱۷۶ |
| ازبک بن بہلوان | | ارسلان بن اتسز | |
| قتل کوکجہ | | | |
| ازبک اور والی اربل | ۱۷۰ | **باب : ۸** | ۱۷۸ |
| خوارزم شاہ کا مازندران پر قبضہ | | علاؤ الدین تکش بن ارسلان | |
| ایدغمش اور سنکلی | ۱۷۱ | محمود بن ارسلان | |
| قتل ایدغمش | | موید کی گرفتاری و قتل | |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| ترکان خطا کی علاؤالدین تکش پر فوج کشی | |
| سلطان شاہ کا سرخس اور مرو پر قبضہ | ١٧٩ |
| طغان شاہ بن موید | |
| سنجر شاہ بن طغان شاہ | |
| علاؤالدین تکش کا محاصرہ نیشاپور | ١٨٠ |
| علاؤالدین تکش و سلطان شاہ | |
| غیاث الدین غوری اور سلطان شاہ | |
| صلح نامہ کی مخالفت | ١٨١ |
| جنگ شہاب الدین غوری اور سلطان شاہ | |
| علاؤالدین تکش اور غیاث الدین غوری | |
| علاؤالدین تکش کی فوج کشی کی دھمکی | ١٨٢ |
| وفات سلطان شاہ | |
| علاؤالدین تکش اور غیاث الدین غوری میں مصالحت | |
| جنگ علاؤالدین تکش اور موید | ١٨٣ |
| علاؤالدین تکش کی نیشاپور پر فوج کشی | |
| جنگ سلطان طغرل اور قطلغ | |
| خوارزم شاہ کا قلعہ سرخس پر قبضہ | ١٨٤ |
| سلطان طغرل کی رے پر فوج کشی | |
| خوارزم شاہ اور وزیر موید الدین | |
| وزیر موید الدین کا خوزستان پر قبضہ | ١٨٥ |
| وزیر موید الدین کا ہمدان پر قبضہ | |
| وزیر موید الدین کی رے پر فوج کشی | |
| قطلغ اینانج کی بغاوت | |
| وزیر موید الدین کی وفات | |
| سیف الدین طغرل | |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| کوچہ کارے پر قبضہ | ١٨٦ |
| ملک شاہ بن علاؤالدین تکش | |
| خوارزم شاہ اور خلیفہ ناصر | |
| شاہ خطا کی بلخ پر فوج کشی | |
| خوارزم شاہ کی اطاعت | ١٨٧ |
| جنگ خوارزم شاہ اور شاہ خطا | |
| میاجق کی بغاوت | |
| خوارزم شاہ کا محاصرہ قلعہ موت | ١٨٨ |
| علاؤالدین کی وفات | |
| قطب الدین محمد بن علاؤالدین تکش | |
| علاؤالدین تکش کا کردار | |
| **باب : ٩** | ١٨٩ |
| علاؤالدین محمد بن تکش اور تاتار | |
| تخت نشینی | |
| جنگ علاؤالدین ثانی اور ہندوخان | |
| غیاث الدین غوری اور جنقر ترکی | |
| شہاب الدین غوری کی مرو پر فوج کشی | |
| سرخس اور طوس کی تسخیر | ١٩٠ |
| جنگ غیاث الدین اور علی شاہ بن خوارزم شاہ | |
| امارت خراسان پر ضیاء الدین محمد کا تقرر | |
| قرامطیوں کا قتل عام | ١٩١ |
| علاؤالدین محمد بن تکش کی نیشاپور پر فوج کشی | |
| نیشاپور کا محاصرہ | ١٩٢ |
| علاؤالدین غوری کی روانگی ہرات | |
| علاؤالدین محمد کا محاصرہ سرخس | |

| عنوان | صفحہ | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|---|
| علاؤالدین محمد کی مراجعت خوارزم | | خوارزم شاہ کا جورجان پر قبضہ | ۲۰۰ |
| حسن بن محمد مرغنی کی گرفتاری | | ترکان خطا کو ترمذ کی حوالگی | |
| ہرات پر خوارزم شاہ کی فوج کشی | ۱۹۳ | خوارزم شاہ کا طالقان پر قبضہ | |
| امیر حاجی کی گرفتاری | | اسفراین پر قبضہ | ۲۰۱ |
| طالقان پر شب خون | | قاضی صاعد کی گرفتاری | |
| خوارزم شاہ کی مراجعت | | مازندران کی مہم | |
| معرکہ مرو | ۱۹۴ | ترکان خطا (تاتار) | |
| جنگ محمد بن خربک و منصور ترکی | | تاتاری غلبہ سے بیزاری | ۲۰۲ |
| خوارزم شاہ اور حسن بن حرمیل | | مصالحت مابین خوارزم شاہ و غیاث الدین محمود | |
| خوارزم شاہ کا ہرات پر قبضہ | ۱۹۵ | خوارزم شاہ کی گرفتاری | |
| شہاب الدین غوری کی خوارزم پر فوج کشی | | گورنروں کی خودمختاری | ۲۰۳ |
| جنگ شہاب الدین غوری اور ترکان خطا | | خوارزم شاہ کا فرار | |
| شہاب الدین کی مراجعت غزنی | ۱۹۶ | ابن حرمیل کی گرفتاری | |
| شہاب الدین غوری کی شکست کی وجہ | | ابن حرمیل کا قتل | ۲۰۴ |
| شہاب الدین غوری اور ترکان خطا میں مصالحت | | امین الدین ابوبکر کی روانگی ہرات | |
| حسن بن حرمیل کی سازش | ۱۹۷ | خوارزم شاہ کا ہرات پر قبضہ | |
| علی بن عبدالخالق | | غیاث الدین محمود اور علی شاہ کا قتل | ۲۰۵ |
| گورنر مرو کی طلبی | | فتح فیروزکوہ | |
| امیران بن قیصر کی معزولی | ۱۹۸ | جنگ خوارزم شاہ اور تاتار | |
| خوارزم شاہ کی پیش قدمی و مراجعت | | طانیکوہ شاہ تاتار کی گرفتاری | |
| حسن بن حرمیل کی املاک کی ضبطی | | والی سمرقند کی بغاوت | ۲۰۶ |
| خوارزم شاہ کا ہرات پر قبضہ | | فتح سمرقند | |
| جنگ غیاث الدین محمود اور حسن بن حرمیل | ۱۹۹ | ملوک خانیہ کا بلاد ساغون میں قیام | |
| حسن بن حرمیل کی بادغیس پر فوج کشی | | شاہ چین اور تاتار | |
| خوارزم شاہ کا محاصرہ بلخ | | کشلی خان | ۲۰۷ |
| بلخ پر خوارزم شاہ کا قبضہ | | تاتاریوں کی بربادی | |

| عنوان | صفحہ | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|---|
| خوارزم شاہ اور کشلی خان | | جنگ خوارزم شاہ و چنگیز خان | |
| ترکوں میں اختلاف | ۲۰۸ | امیر نیال کا انجام | |
| ابوبکر تاج الدین | | علاؤ الدین والی قندھار کی علیحدگی | ۲۱۵ |
| ابوبکر تاج الدین کا کرمان اور سندھ پر قبضہ | | خوارزم شاہ کا تعاقب | |
| والی ہرمز کی اطاعت | | خوارزم شاہ کا خزانہ | |
| خوارزم شاہ کا غزنی پر قبضہ | ۲۰۹ | وزیر عماد الملک کا خاتمہ | |
| قطلغ تکین کا انجام | | سلطان محمد بن تکش کی وفات | ۲۱۶ |
| تسخیر بلاد جبل | | | |
| ازبک بن محمد کا اصفہان پر قبضہ | | باب : ۱۰ | ۲۱۷ |
| خوارزم شاہ کی ماوراء النہر پر فوج کشی | ۲۱۰ | جلال الدین منکبرس بن علاؤ الدین محمد | |
| ازبک کی اطاعت | | مادر خوارزم شاہ | |
| سعد زنگی کی رہائی و اطاعت | | ترکمان خاتون کی گرفتاری | |
| خوارزم شاہ اور خلیفہ ناصر الدین اللہ | | ابن اثیر کی روایت | |
| شیخ شہاب الدین سہروردیؒ کی سفارت | ۲۱۱ | نظام الملک کا انجام | ۲۱۸ |
| خوارزم شاہ کی مراجعت | | تاتاریوں کی یلغار | |
| قطب الدین اولاغ شاہ کی ولی عہدی | | بلاد کرج کا تاراج | |
| وزیر محمد بن احمد کی روایت | ۲۱۲ | مراغہ کی پامالی | ۲۱۹ |
| غیاث الدین تیر شاہ کی گورنری | | تاتاریوں کی اربل پر فوج کشی | |
| موید الملک قوام الدین | | اہل ہمدان کا قتل عام | |
| موید الملک کا خطاب | | اردبیل کی تباہی | |
| موید الملک کی وفات | | بلقان کی بربادی | ۲۲۰ |
| ترکمان خاتون | ۲۱۳ | اہل گنجہ سے مصالحت | |
| ترکمان خاتون کا لقب | | تاتاریوں اور کرج کی جنگ | |
| چنگیز خان کی سفارت | | اہل شماخی کا قتل عام | |
| امیر نیال اور تاتاری تاجر | ۲۱۴ | شروان شاہ اور تاتار | ۲۲۱ |
| چنگیز خان کے سفیر کا قتل | | تاتاریوں کی قفچاق سے مصالحت | |

| عنوان | صفحہ | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|---|
| لان اور قفچاق کے قبیلوں کی تباہی | | امیر بقاطابشی کی اسیری ورہائی | |
| تاتاریوں کا روس پر حملہ | | جنگ امیر بقاطابشی واز بک خان | |
| تاتاریوں کی بلغار پر فوج کشی | ۲۲۲ | غیاث الدین تیرشاہ کا محاصرہ اصفہان | |
| چنگیز خانی لشکر کی غارت گری | | امیر بقاطابشی کی بغاوت وسرکوبی | ۲۲۹ |
| تسخیر بلخ | | غیاث الدین تیرشاہ اور آبناخ خان | |
| محاصرہ طالقان | | جنگ امیر بقاطابشی وتاتار | |
| مرد اور ساوا پر فوج کشی | ۲۲۳ | غیاث الدین تیرشاہ کا قلعہ جات اصطخر وحرہ پر قبضہ | |
| اختیار الدین زنگی بن عمر | | جلال الدین منکبرس اور تاتار | ۲۳۰ |
| مرو کی تسخیر | | تاتاریوں کی شکست | |
| چنگیز خان کا ظلم وجور | | معرکہ شروان | |
| نیشاپور کا تاراج | ۲۲۴ | جنگ جلال الدین منکبرس اور چنگیز خان | |
| مقبروں کا انہدام | | جلال الدین منکبرس کی شکست وفرار | ۲۳۱ |
| اہل ہرات پر مظالم | | غزنی کا تاراج | |
| سلطان جلال الدین منکبرس | | جلال الدین منکبرس ہندوستان میں | |
| تاتاریوں کا خوارزم پر حملہ | ۲۲۵ | جلال الدین منکبرس اور شمس الدین التمش | ۲۳۲ |
| قطب الدین اولاغ شاہ کا قتل | | خود مختار امراء اور سلطان غیاث الدین | |
| جلال الدین منکبرس کی مراجعت غزنی | | جلال الدین کی ہندوستان سے مراجعت | ۲۳۳ |
| رضاء الملک شرف الدین کا قتل | ۲۲۶ | براق حاجب | |
| تاتاریوں کا خوارزم پر قبضہ | | فارس سعد بن زنگی کی اطاعت | |
| آبناخ خان اور اختیار الدین | | جلال الدین منکبرس اور غیاث الدین | |
| بشخوان کا محاصرہ | ۲۲۷ | جلال الدین منکبرس اور غیاث الدین میں مصالحت | |
| اختیار الدین زنگی کی وفات | | نصرت الدین بن محمد اور غیاث الدین | ۲۳۴ |
| آبناخ خان اور تاتاریوں کی جنگ | | آبناخ کا نساء پر قبضہ | |
| رکن الدین غورشاہ اور تاتاریوں کی جنگ | | جلال الدین کی روانگی خوزستان | |
| ابن آبہ اور تاتاری | ۲۲۸ | جلال الدین منکبرس کا محاصرہ وقوقا | ۲۳۵ |
| غیاث الدین اور تیرشاہ بن خوارزم شاہ | | جلال الدین منکبرس اور مظفر الدین میں مصالحت | |


www.islamiurdubook.blogspot.com

| عنوان | صفحہ | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|---|
| وزیر شرف الملک | | جلال الدین منکبرس کا تغلیس پر قبضہ | |
| خراسان کا دوبارہ تاراج | ۲۳۶ | نسائی کاتب کی روایت | |
| تاتاریوں کی ہمدان میں غارت گری | | براق حاجب کی بغاوت | ۲۴۴ |
| رشید والی شروان اور قفچاق | | وزیر شرف الدین اور کرج | |
| قفچاقی گروہ کا شروان پر قبضہ | ۲۳۷ | جلال الدین منکبرس کا محاصرہ خلاط | |
| قفچاقیوں کا قلعہ شروان میں اجتماع | | ترکمان ایوامیہ کی سرکشی وسرکوبی | ۲۴۵ |
| ازبک بن بہلوان اور قفچاق | ۲۳۸ | کرج کا تغلیس پر قبضہ | |
| جنگ کرج وقفچاق | | تغلیس کا تاراج | |
| قفچاقیوں کی پامالی | | خاموش بن اتابک ازبک | |
| کرج کا بیلقان پر قبضہ | | ارخان اور فرقہ اسمٰعیلیہ | ۲۴۶ |
| شروان شاہ اور کرج | ۲۳۹ | ارخان کا خاتمہ | |
| کرج کی پامالی | | اسمٰعیلیوں کا دامغان پر قبضہ | |
| جلال الدین منکبرس کی مراغہ پر فوج کشی | | سلطان جلال الدین منکبرس اور فرقہ اسمٰعیلیہ | |
| جلال الدین منکبرس کا مراغہ پر قبضہ | | بیگم جلال الدین منکبرس | ۲۴۷ |
| امیر مغاں طالبی | | حسام الدین کا شہر خوئی پر قبضہ | |
| ازبک بن بہلوان اور جلال الدین منکبرس | ۲۴۰ | سلطان جلال الدین منکبرس اور تاتاریوں کی جنگ | |
| جلال الدین منکبرس کا تبریز پر قبضہ | | تاتاریوں کا محاصرہ اصفہان | ۲۴۸ |
| جنگ جلال الدین منکبرس وکرج | | سلطان جلال الدین منکبرس اور غیاث میں کشیدگی | |
| جلال الدین منکبرس کی مراجعت تبریز | ۲۴۱ | غیاث الدین کا قلعہ موت میں قیام | ۲۴۹ |
| نظام الملک طغرائی اور شمس الدین پر عتاب | | سلطان جلال الدین منکبرس کا محاصرہ قلعہ موت | |
| جلال الدین منکبرس کا بیگم ازبک سے نکاح | | غیاث الدین کا قتل | |
| ارخان کی معزولی | ۲۴۲ | بہلوانیہ کی بغاوت | |
| خلیفہ ناصر الدین اللہ کی وفات | | حسام الدین اور وزیر السلطنت | ۲۵۰ |
| کرج اور ارمن | | حورس پر فوج کشی | |
| طغرل شاہ اور کرج | | خوی کی مہم | |
| کرج کا تغلیس پر تسلط | | فتوحات وزیر شرف الملک | ۲۵۱ |
| جلال الدین منکبرس کا بلاد کرج پر جہاد | ۲۴۳ | قلعہ زونین پر تسلط | |

| عنوان | صفحہ | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|---|
| امیر مقدی کی مخالفت | | ہمشیرہ سلطان وترکمان خاتون | |
| امیر مقدی کی اطاعت | ۲۵۲ | رکن الدین شاہ کی اطاعت | |
| صفی الدین محمد طغرائی | | سلطان جلال الدین منکبرس کا خطبہ | |
| صفی الدین کی گرفتاری | | عماد الدین بن بہلوان وسلیمان شاہ کی اطاعت | |
| تاج الدین بلخی | ۲۵۳ | خلعت وتحائف کی تفصیل | ۲۶۰ |
| صفی الدین کی رہائی | | والی روم کا وفد وتحائف | |
| ضیاء الدین کی معزولی | | قلعہ موت کی مہم | ۲۶۱ |
| بلبان والی خلخال | ۲۵۴ | والی قلعہ موت کی اطاعت | |
| عزالدین خلخالی | | جہان بہلوان کی ہندوستان سے واپسی | |
| خرت برت کا تاراج | | جہان بہلوان کا قتل | |
| وزیر شرف الملک سے سلطان کی کشیدگی | | خراسان کی ویرانی | |
| سلطان جلال الدین اور قبائل قفچاق | ۲۵۵ | تاتاریوں کی آذربائیجان پر فوج کشی | ۲۶۲ |
| فتح دربند | | جنگ بوغرو تاتار | |
| سلطان جلال الدین کا صوبہ کستاسفی پر قبضہ | | سلطانی لشکر پر تاتاریوں کا شب خون | |
| شروان شاہ کی باریابی | ۲۵۶ | جلال الدین منکبرس کی ماہان سے روانگی | |
| ایلک خان کا بلاد کرج پر جہاد | | جلال الدین منکبرس اور وزیر السلطنت | ۲۶۳ |
| قیدیان بحیرہ کی رہائی | | تاتاریوں کا تبریز اور گنجہ پر قبضہ | |
| سلطان جلال الدین کا محاصرہ قلعہ سکان | | وزیر السلطنت کی گرفتاری وقتل | |
| خلاط کی مہم | ۲۵۷ | گنجہ پر سلطان کا دوبارہ قبضہ | ۲۶۴ |
| حسام الدین علی کا قتل | | ملک الاشرف وکیقباد کی جلال الدین منکبرس سے علیحدگی | |
| محاصرہ خلاط | | تاتاریوں کی پیش قدمی | ۲۶۵ |
| خلاط پر قبضہ | | تاتاریوں کا سلطانی کیمپ کا محاصرہ | |
| عزالدین ازبک کا خاتمہ | ۲۵۸ | امیر اوتر خان کا انجام | |
| الملک الاشرف والی دمشق | | سلطان جلال الدین منکبرس کی گرفتاری | |
| جہان شاہ ابن طغرل | | سلطان جلال الدین منکبرس کا قتل | ۲۶۶ |
| جہان شاہ بن طغرل کی گرفتاری | | سلطان جلال الدین منکبرس کی سیرت وکردار | |
| جلال الدین منکبرس اور ملک الاشرف میں مصالحت | | تاتاریوں کی سفاکیاں | |
| نصرت الدین کی گرفتاری و رہائی | ۲۵۹ | شجرہ ملوک خوارزم | ۲۶۷ |

# شاہانِ سلجوقی

اور

# خوارزم شاہی سلاطین اور فتنۂ تاتار

از

چوہدری محمد اقبال سلیم گاہندری

سلجوقی اور خوارزم شاہی خانوادوں کے حالات وکوائف پر مشتمل زیر نظر اوراق یوں تو تاریخ ابن خلدون ہی کا ساتواں حصہ ہے لیکن سچ پوچھیے تو یہ علامہ عبدالرحمن ابن خلدون جیسے صاحب نظر محقق مؤرخ کے دردمند دل کی گہرائیوں سے نکلا اور خون جگر میں ڈوبا ہوا مرثیہ ہے انہوں نے یہ طویل، عبرت ناک مرثیہ عربوں کی عین عنفوان شباب ہی میں واقع ہونے والی موت پر کیا تھا۔

دارالخلافہ کے دمشق سے بغداد میں منتقل ہوتے ہی زوال کے آثار نظر آنے لگے تھے بنوعباس نے اپنے حریف عرب قبیلے بنوامیہ سے عجمی سپاہ کے بل بوتے پر اقتدار چھینا تھا اس لیے ان کی ہمدردیاں شروع ہی سے غیر عربوں کے ساتھ تھیں قلمدان وزارت سے لے کر سول فوج کے تمام بڑے بڑے عہدے ایرانیوں، خراسانیوں اور ترکوں کے ہاتھ میں چلے گئے تھے۔ یہیں سے عرب وعجم کے درمیان بغض اور بدظنی کی فضا پیدا ہوئی ایسی فضا جو مخبروں، چغل خوروں اور چاپلوسوں کو بے حد راس آئی۔

رفتہ رفتہ قصر خلافت کے معتمد محافظوں کو نااہل حکمرانوں کی طبیعت میں اتنا اثر ودخل حاصل ہو گیا کہ خلیفہ وقت ان کے ہاتھ میں کٹھ پتلی بن کر رہ گیا اور وہ خلافت مآب کو اپنی انگلی کے اشارے سے نچانے لگے، چراغ کے نیچے پھیل جانے والے ان گھٹا ٹوپ اندھیروں سے شورشوں، سرکشیوں اور بغاوت کے شعلے بلند ہوئے قسمت آزما، فوجی سرداروں نے ''عظیم الشان اسلامی ریاست'' کے چپے چپے پر لوٹ مار اور فتنہ وفساد کا بازار گرم کیا اور خلیفہ وقت کا اقتدار صرف بغداد کی فصیلوں کے اندر محدود ہو کر رہ گیا۔

ماوراء النہر سے مراکش تک پھیلی ہوئی سلطنت پیوند زمین ہوگئی اور اس کے کھنڈروں پر سلجوقی اور خوارزم شاہی خانوادوں نے اپنی اپنی آزاد خودمختار ریاستیں تعمیر کیں اگرچہ ان ملوک الطوائف میں طغرل، سنجر، الپ ارسلان جیسے اور محمد خوارزم شاہ جیسے بڑے پائے کے سپاہی سلطان پیدا کیے جن کے تیور اور تدبر کو دیکھ کر امید پیدا ہوگئی تھی کہ شاید عالم اسلام پر چھائے ہوئے ادبار کا طوفان ٹل جائے لیکن افسوس! یہ حریف، ہم عصر ریاستیں بھی بیرونی دشمن کے خلاف مشترکہ محاذ قائم کرنے کی بجائے ایک دوسرے کی اکھاڑ پچھاڑ میں مصروف ہوگئیں اور ان کے تمام محدود وسائل باہم آویزش کی نذر ہو گئے۔

یہی وجہ ہے کہ نظام الملک جیسا وزیر باتدبیر اور الپ ارسلان جیسا زمانہ شناس حکمران بھی اس موذی مرض کا کوئی علاج نہ کر سکا جو قومی اتحاد واشتراک کو گھن کی طرح اندر ہی اندر کھائے چلا جا رہا تھا۔ سچ تو یہ ہے کہ فطرت نے آج تک اپنا کوئی عمل ادھورا

نہیں چھوڑا ہے اور نہ ہی ان قوموں کو معاف کیا ہے جو نقصان و انتشار کی مجرم ہوں' سلطان اور وزیر کی ناکامیوں میں بھی ترکان خاتون کا ہاتھ کارفرما نظر آتا ہے اس خودغرض اور عاقبت نااندیش ملکہ نے سلطان کی موت کے بعد اپنے ہی ایک بیٹے کے پنجے سے اقتدار کی کرسی کھینچے اور دوسرے بیٹے کو اس پر بٹھانے کی کوشش میں سامرہ سے سمرقند تک فتنہ وفساد کا ایسا دروازہ کھولا جس پر خان اعظم چنگیز خان کی عرصہ سے نظریں لگی ہوئی تھیں۔

الطائی کی برف پوش چوٹی سے نیچے جھانکتے وقت اسے ماژندران سے مکران اور بلخ سے بدخشاں تک اڑنے والے دھوئیں کے سوا اور کچھ دکھائی نہ دیا اور وہ اسی دبیز پردے کی آڑ لیتا خوں آشام تاتاری بھیڑیوں کے ساتھ ختن اور خطا کی ڈھلانوں سے اترا اور تاشقند سے تبریز تک جس جس راستے سے گذرا دہکتے ہوئے انگاروں اور جلے ہوئے انسانی ڈھانچوں کے انبار لگاتا چلا گیا یہ وہ زمانہ ہے جب مسلمانوں کی مضبوط منظم حکومت کا نام ونشان مٹ چکا تھا صرف چند سرحدی قلعوں میں برائے نام اکا دکا دستے متعین تھے جنہیں تاتاری طوفان تنکوں کی طرح اڑاتا' خوش حال شہروں پر چنگھاڑتا' بے روک ٹوک بڑھتا چلا آیا۔

ہر شہر نے قلعہ بند ہو کر بھوکے بھیڑیوں سے محفوظ رہنے کے لاکھ جتن کیے لیکن قدرت کا اٹل فیصلہ صادر ہو چکا تھا شہروں پر شہر فتح کرتے چلے گئے عورتوں' مردوں بچوں اور بوڑھوں کو قطار میں کھڑا کر کے موت کے گھاٹ اتارا گیا اور ایک عام شہری سے لے کر حاکم شہر تک کسی مسلمان کی جان و مال اور عزت وآبرو محفوظ نہ رہی۔ مفتوحین سے پونجی بٹورنے کے لیے انہیں فولادی شکنجوں میں طرح طرح کا عذاب دیا گیا دفینوں کے لالچ میں بڑے بڑے بزرگوں' حکمرانوں' اولیاء اللہ کے مقبروں اور مسجدوں کو بھی ڈھا دیا گیا ماں باپ اور جوان بھائیوں کے سامنے عفت مآب بیٹیوں' بہنوں اور خاوندوں کے سامنے پردہ دار بیویوں کی بے حرمتی' معصوم بچوں کے سامنے ماں باپ کا قتل عام' گھر گھر سے اٹھنے والے شعلے' چیخیں' آہیں' فریادیں اور آنسو بھی وحشیوں کو انسانیت کا سبق نہ پڑھا سکے۔

ان کی ہیبت ودبدبے کا یہ عالم تھا کہ بقول علامہ ابن اثیر ''میں اصفہان کے ایک کمرے میں کھڑا کھڑکی سے دیکھ رہا تھا' چند سہمے سہمے سے مسلمان جان بچانے کے لیے گھروں سے نکل کر جامع مسجد کی طرف لپکے کہ ایک تاتاری کی ان پر نظر پڑ گئی وہ چلایا ''ٹھہرو'' اور بارہ پندرہ جوانوں کے قدم شل ہو گئے تاتاری نے دائیں بائیں دیکھا اور مسلمانوں کا کام تمام کرنے کے لیے اسے دور دور تک کوئی چیز دکھائی نہ دی پھر اس نے انہیں اوندھے منہ زمین پر لیٹنے کا اشارہ کیا اور خود ساتھ والے گھر کی طرف بھاگا ذرا دیر بعد ایک زنگ خوردہ درانتی ہاتھ میں اچھالتا نمودار ہوا اور ایک ایک کر کے سب کو ذبح کر ڈالا۔''

لیکن بے کسی اور بے بسی کے ان گھٹا ٹوپ اندھیروں میں بھی جلال الدین خوارزم شاہ کی تلوار بجلی کی طرح چمکتی دکھائی دیتی ہے وہ مٹھی بھر سرفروشوں کے ساتھ قدم قدم پر تاتاری طوفان سے ناکام ٹکراتا رہا اور آخرکار جب دریائے سندھ کے کنارے پہاڑ پر گھر گیا تو اپنے رہوار سمیت ایک اونچی چٹان سے سندھ کی بپھری ہوئی لہروں پر کود گیا اس کے عزم واستقلال کو دیکھ کر چنگیز خان نے حیرت سے اپنی انگلی منہ میں ڈال لی اور بے اختیار پکار اٹھا'' کاش! ایسا ایک سپاہی میرے لشکر میں بھی موجود ہوتا۔''

سلجوقی اور خوارزمی سلاطین کے واقعات اور تاتاری طوفان کے کوائف وکیفیات پر مشتمل تاریخ ابن خلدون کا ساتواں حصہ عبرت کا مرقع بھی ہے اور درس عبرت بھی' اسے پڑھیے اور اس کی روشنی میں اپنے حال اور مستقبل کا جائزہ لیجیے۔



# دیباچہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ و نصلّی علیٰ رسولہٖ الکریم

۴۰ھ میں نبوت کے سچے جانشینوں کا زمانہ ختم ہوا۔ عنان حکومت پر بنو امیہ نے قبضہ کیا۔ خلافت اسلامیہ برائے نام باقی رہی۔ حقیقت میں استبدادیت' بادشاہی اور سلطنت ہوگئی۔ بایں ہمہ مرکزی قوت کا تجزیہ نہیں ہوا ایک ہی ذات جس کو خلیفہ کے نام سے موسوم کرتے تھے دنیائے اسلام کے چپہ چپہ زمین کا واحد حکمران تھا۔ اسلامی فتوحات کا سیلاب جس تیزی سے بڑھ رہا تھا اسی تیزی اور عالمگیری سے بڑھتا رہا' ایشیا' یورپ اور المغرب الاقصیٰ تک پہنچ گیا خودغرضی کا برا ہو کہ پہلی صدی کے خاتمہ پر بنوامیہ کی حکومت کا بھی خاتمہ ہوگیا عنان حکومت اسلامیہ پر بنوعباس قابض ہوئے ان کا ابتدائی دور حکومت بہ لحاظ فتوحات اور انتظامات اگر ستائش کا مستحق نہیں ہے تو الزام کا بھی مستوجب نہیں ہے زمانہ وسطیٰ میں تمدنی حالت کی ترقی اور اصلی مادی قوت کی تنزلی ہوئی عربوں کی جگہ عجمیوں کا دور دورہ ہوا مرکزی حکومت کا اقتدار باقی نہ رہا چھوٹی چھوٹی ریاستیں قائم ہوگئیں ہر شخص نے ڈیڑھ اینٹ کی مسجد بنائی' ایک حکومت کی کئی حکومتیں' ایک سلطنت کی متعدد سلطنتیں' ایک حکمران کے عوض سینکڑوں حکمران اپنی اپنی جگہ پر بن گئے صرف سند حکومت دینے کا اختیار خلافت مآب کے ہاتھ میں رہا خلیفہ وقت ان حکمرانوں کی خودغرضیوں کا نشانہ اور ان کے ہاتھ کی کٹھ پتلی بنا ہوا تھا جس کو چاہتے تھے مسند خلافت پر متمکن کرتے تھے اور جو ان کی خودغرضیوں کا سدراہ ہوتا تھا اس کو معزول کرتے تھے برامکہ سے زیادہ بنو بویہ دیلمی نے زور پکڑا۔ آپس کے جھگڑے باہمی نفاق' شیعہ اور سنی کے نزاعات انہیں بنو بویہ کے عہد میں رونما ہوئے رفتہ رفتہ سلاطین سلجوقیہ کا دور آیا۔ انہوں نے بھی ہاتھ پاؤں نکالے خلافت کو دبالیا۔ ممالک اسلامیہ پر قابض ہوئے ان کی حکومت کا سکہ تمام ممالک شرقیہ میں چلنے لگا۔

سلاطین سلجوقیہ میں الپ ارسلان بانی دولت سلجوقیہ' قزل ارسلان' ملک شاہ سلجوقی' سلطان سنجر' قطلمش والیٔ قونیہ و بلاد روم' توران شاہ تاجدار فارس بڑے بڑے اولوالعزم حکمران گذرے ہیں۔ ملوک خوارزم کی سلطنت انہیں سلجوقیوں کی سلطنت کی ایک شاخ ہے انہیں کے زمانہ میں چنگیز خان تاتاری لٹیروں کو لے کر نکلا اور اسلامی حکومت کا شیرازہ منتشر کر دیا علامہ امام عبدالرحمٰن ابن خلدون (رحمتہ اللہ علیہ) نے ان کے حالات انساب' خانہ جنگیاں تاتاریوں اور سلجوقیوں کی لڑائیوں کو کمال تحقیق اور تدبر سے اپنی تالیف کردہ کتاب ''العبر و دیوان المبتداء والخبر فی ایام العرب والعجم والبربر ومن

عاصرہم من ذوی السلطان الاکبر' میں تحریر کیا ہے۔

ترجمہ تاریخ کی چودھویں جلد کتاب مذکور کے ایک حصہ کا ترجمہ ہے جس میں انہیں خونی داستانوں کا تذکرہ ہے قدر دانانِ فنِ تاریخ کی خدمت میں کمال دیدہ ریزی' جاں سوزی اور محنت شاقہ کے بعد پیش کی جاتی ہے توقع یہ ہے کہ اللہ جل شانہٗ قبولیت عامہ کے زیور سے اس کو مزین و آراستہ فرمائے گا' قوم کی گری ہوئی حالت کا سنوارنے والا وہی ہے شاید اس کے مطالعہ سے قوم کو عبرت کا سبق حاصل ہو' نفاق' حسد' خود غرضی اور قوم فروشی کی صفات مذمومہ ترک ہو جائیں۔ وَما ذٰلکَ علی اللّٰہ بعزیز

الہ آباد
۱۱ رمضان المبارک
۱۳۲۸ھ

احمد حسین الہ آبادی غفر اللّٰہ ذنوبہ

# باب : ۱

# دولتِ سلجوقیہ

## سلطان ملک شاہ بن سلطان الپ ارسلان

**سلجوقی ترکوں کا نسب:** سلاطین سلجوقیہ نے ممالک اسلامیہ پر غلبہ حاصل کر لیا تھا۔ ان کی حکومت کا سکہ تمام ممالک مشرقیہ میں حدود مصر تک چل رہا تھا۔ انہوں نے خلافت بغداد پر جابرانہ قوت حاصل کر لی تھی۔ عہد خلافت خلیفہ قائم بامر اللہ سے اس زمانہ تک کے حالات اور جیسی جیسی ان کی حکومتیں تمام عالم میں پھیلی ہوئی تھیں ہم ان تمام حکومتوں کے واقعات تحریر کرتے ہیں اور یہ بھی ظاہر کریں گے کہ انہوں نے علماء کے ساتھ کیسا سلوک کیا اور انہیں کس طرح ادائے فرض منصبی سے باز رکھا۔ اسی سلسلہ میں ان حکومتوں کا ذکر بھی تحریر کیا جائے گا جو ان کی حکومت سے نکلی اور پیدا ہوئی تھیں۔

ہم اوپر سلسلہ انساب عالم میں ترکوں کا نسب لکھ آئے ہیں کہ یہ کومر بن یافث کی اولاد سے ہیں جو کہ یافث کے ان سات لڑکوں میں سے ایک لڑکا ہے جن کا ذکر توریت میں آیا ہے اور وہ ساتوں[1] لڑکے یہ ہیں۔ ''ماداق' ماذائے' ماغوغ' قطوبال' ماشخ' طیراش' کومر۔'' ابن اسحٰق نے ان میں سے چھ لڑکوں کا ذکر کیا ہے۔ ماذائے کو چھوڑ دیا ہے۔ یہ بھی توریت میں ہے کہ کومر کے تین لڑکے تھے ''توغرما' اشکان اور ریغاث'' اسرائیلیات میں لکھا ہے کہ افرنج (فرانس) ریغاث کی اولاد سے ہے۔ صقالبہ اشکان کی اور خزرتوغرما کی' لیکن علماء نسب اسرائیلیین کے نزدیک صحیح ہے کہ خزر اور ترکمان ایک ہیں اور ترکوں کی تمام شاخیں کومر کی اولاد سے نکلی ہیں لیکن یہ ظاہر نہیں کیا گیا کہ کومر کے تین لڑکوں میں سے یہ کس لڑکے کی نسل سے ہیں۔ بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ یہ توغرما کی اولاد سے ہیں بعض علماء نسب کا یہ خیال ہے کہ یہ لوگ طیراش بن یافث کی اولاد سے ہیں۔ ابن سعید نے ان لوگوں کو ترک بن غامور بن سویل کی طرف نسباً منسوب کیا ہے لیکن بظاہر یہ غلط معلوم ہوتا ہے اور غامور کتابت کی غلطی ہے جیسا کہ اوپر بیان کیا گیا ہے رہا سویل' تو کسی نے اس کا یافث کی اولاد میں ذکر نہیں کیا۔ ان سب باتوں کو ہم تحریر کر آئے ہیں۔

**ترکوں کی نسلی شاخیں:** ترکوں کی بہت سی شاخیں اور متعدد جنسیں ہیں۔ انہیں میں سے روس اور اعلان ہے۔ اعلان کو ابلان بھی کہتے ہیں' خفشاخ (جو قفچاق کے نام سے مشہور ہیں) ہیاطلہ' خلج اور غز (جن میں سے سلجوقیہ اور ختا ہیں' جن کی سکونت سرزمین طمغاج میں تھی) یمک' قوز' ترکس' ارکس اور ططر (جن کو ططر غز بھی کہتے ہیں) انہیں ترکوں کی نسلی شاخیں ہیں

[1] مصحح لکھتا ہے کہ جو نسخے کتاب کے ہمارے ہاتھوں میں ہیں ان میں ایسا ہی لکھا ہے لیکن یہ اس کے خلاف ہے جو جلد اول کتاب ثانی میں لکھا ہے۔

لیکن روم کی ہمسایہ قومیں انہیں (یعنی ططر کو) ترکوں میں داخل نہیں کرتیں۔

**ترکوں کا مسکن:** سمجھ لیجئے کہ ترکوں کی قوم دنیا کی بڑی قوموں میں داخل ہے۔ کوئی قوم ان سے زیادہ بڑی نہیں ہے۔ عرب' معمورہ عالم میں جانب جنوب اور ترک اس کے شمال میں آباد ہیں۔ ترکوں نے اقالیم ثلاثہ پانچویں' چھٹے اور ساتویں اقلیم کے نصف طول پر حدود مشرق تک قبضہ کر رکھا تھا اور اس کے مالک وحکمران بنے ہوئے تھے۔ ابتداء ان کا مسکن مشرق میں لب دریا ملک چین اور اس کے بالائی ممالک میں جنوباً ہند تک اور اس کے نیچے شمالاً سد یاجوج اور ماجوج تک تھا (بعض مؤرخوں کا خیال ہے کہ یاجوج و ماجوج ترکوں میں سے ہیں) اور آخر میں انہوں نے اپنے قیام کے لیے جانب مغرب بلاد صقالبہ کو تا خلیج قسطنطنیہ اختیار کیا۔ بلاد صقالبہ اور رومہ سے ملا ہوا ہے۔ جانب جنوب ان کا مسکن بلاد قور قریب نہر اس کے بعد خراسان' آذر بائیجان اور خلیج قسطنطنیہ تھا اور آخر میں شمالی ممالک میں بلاد فرغانہ' شاش اور ان کے علاوہ بلاد شمالیہ کو جن کے نام بُعد مسافت کے باعث معلوم نہیں ہو سکے انہوں نے اپنے قیام و مسکن کے لیے منتخب کیا اور ان حدود کے درمیان بلاد غزنی' نہر جیحون' بلاد خوارزم' سرحد چین' بلاد قفچاق' روس اور خلیج قسطنطنیہ شمال غرب میں بھی یہی ترک آباد اور سکونت پذیر تھے۔

**سلطان الپ ارسلان:** انہیں ترکوں کا ایک بڑا گروہ جن کی تعداد ان کے خالق کے سوا کوئی نہیں جان سکتا۔ خانہ بدوشوں کی طرح اونی خیموں میں زندگی گذارتا تھا اور یہ لوگ انہی ممالک کے اطراف وجوانب میں بودوباش رکھتے تھے ان کا گزر دیار بکر کی طرف ہوا۔ والیٔ دیار بکر نصر بن مروان شہر سے باہر آیا اور ایک لاکھ[1] دینار شاہی دربار میں پیش کیے۔ جب سلطان کے کانوں تک یہ خبر پہنچی کہ والیٔ شہر نے اتنی کثیر رقم رعایا سے وصول کی ہے تو اس نے اسے واپس دے دی۔ اس کے بعد آمد پہنچا اور وہاں کے رہنے والوں کو امان دی۔ شہر پناہ کا چکر لگایا۔ اپنے ہاتھوں سے شہر پناہ کی دیوار کو چھوتا تھا اور اسے اپنے چہرہ پر مسلمانوں کی سرحد کا تبرک سمجھ کر پھیرتا تھا۔ اس کے بعد الرہا کی طرف روانہ ہوا اور اس کا بھی محاصرہ کیا۔ اہل الرہا نے شہر کے دروازے بند کر لیے۔ اس کے بعد حلب کی جانب قدم بڑھایا۔ والیٔ حلب ''محمود'' نے اپنے سپہ سالار ریعول کو اس کے پاس بھیجا اور اطاعت و فرمانبرداری کا اظہار کیا اور اس کا نام خطبہ میں داخل کرنے کا وعدہ کیا اور حاضری کی معذرت کی۔ سلطان نے اس معذرت کو قبول نہیں کیا اور یہ ارشاد کیا کہ وہ ہمارا نام خطبہ میں کس طرح داخل کر سکتا ہے کیونکہ وہ اذان میں ''حی علیٰ خیر العمل'' کہتا ہے اس سے کہہ دو کہ تم کو بادل ناخواستہ حاضر ہونا پڑے گا محمود نے حاضری سے انکار کیا سلطان نے حصار میں سختی شروع کی۔ والیٔ حلب (محمود) تنگ ہو کر رات کے وقت مع اپنی ماں منیعہ بنت وثاب نمیری سلطان کی خدمت میں حاضر ہو گیا۔ سلطان نے اس کی بڑی عزت کی۔ خلعت فاخرہ سے سرفراز کیا اور

[1] اس مضمون کا سابقہ مضامین سے کچھ ربط و تعلق نہیں ہے شاید مؤرخ ابن خلدون نے اس مقام پر خالی جگہ چھوڑ دی تھی کاتب نے کچھ خیال نہیں کیا جیسا کہ سمجھ کر پڑھنے والوں پر یہ امر ظاہر ہو گیا ہوگا کہ یہ اس واقعہ کا خلاصہ ہے جسے شیخ عطار نے لکھا ہے کتب تواریخ کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ واقعہ سلطان الپ ارسلان سے متعلق ہے جیسا کہ علامہ ابن اثیر نے تاریخ کامل میں سلطان الپ ارسلان کے قبضہ حلب کے ضمن میں اس واقعہ کو تفصیل کے ساتھ تحریر کیا۔ دیکھو تاریخ کامل جلد ۱۰ صفحہ ۴۳ مطبوعہ لیدن (مترجم)

اسے اس کے شہر کی طرف واپس کر دیا۔

**سلطان الپ ارسلان کا خلاط پر جہاد:** ارمانوس نامی رومیوں کا بادشاہ ان دنوں قسطنطنیہ پر حکومت کر رہا تھا۔ اس کی طبیعت میں شرارت کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی تھی۔ بلاد اسلامیہ کے سرحدی شہر ہمیشہ خطرے میں رہتے تھے ۴۶۲ھ میں فوج مہیا کر کے ملک شام پر چڑھائی کر دی۔ شہر منج کو جا کر گھیر لیا۔ قتل وخون ریزی' لوٹ مار کا بازار گرم کر دیا محمود بن صالح بن مرداس کلابی اور ابن حسان طائی نے اپنی اپنی قوموں اور عربوں کو جو ان کے قرب و جوار میں تھے جمع کر کے مقابلہ کیا لیکن کامیاب نہ ہوئے۔ رومی لشکر نے نہایت برے طور سے انہیں شکست دی اور ارمانوس قسطنطنیہ واپس آیا۔ اس کے بعد (۴۶۳ھ میں) پھر ارمانوس نے دو لاکھ فوج کے ساتھ بلاد اسلامیہ پر حملہ کیا۔ اس فوج میں رومی' فرانس' روس' کرخ اور وہ عرب بھی شامل تھے جو ان کے ممالک یا ان کے قرب و جوار میں رہتے تھے چنانچہ ملاز کرد (صوبہ خلاط کے شہر) پر پہنچ کر لڑائی کا نیزہ گاڑا۔ اس وقت سلطان الپ ارسلان شہر خوی (صوبہ آذربائیجان) میں حلب سے واپس ہو کر مقیم تھا اس خبر دہشت اثر کو سن کر غصہ سے کانپ اٹھا اپنے حرم اور اسباب کو اپنے وزیر السلطنت نظام الملک طوسی کے ہمراہ ہمدان بھیج دیا اور بذاتہ پندرہ ہزار جنگ آوروں کو لیے ہوئے ارمانوس سے جنگ کرنے کے لیے بڑھا۔ سلطانی مقدمتہ الجیش سے ارمانوس کا رومی ہراول دستہ مدمقابل ہوا' پہلے ہی حملے میں لشکر اسلام نے رومیوں کو شکست دی' اس کے بعد بادشاہ کو گرفتار کر لیا اور پابہ زنجیر بارگاہ سلطانی میں بھیج دیا سلطان نے اس کی ناک کٹوا دی اور اس کے مال و اسباب اور آلات حرب کو وزیر السلطنت نظام الملک کے پاس روانہ کر دیا (اور یہ ہدایت کر دی کہ دارالخلافت بغداد بھیج دینا)

---

۱۔ اسلامی مقدمتہ الجیش کی کامیابی کے بعد مرکب سلطانی کا لشکر ارمانوس سے مقابل ہوا۔ سلطان نے رومی بادشاہ کے پاس پیام صلح بھیجا۔ رومی بادشاہ نے جواب دیا ''رُے دیدو تا کہ مصالحت ہو جائے'' سلطان کو اس سے سخت تردد ہوا۔ فقیہ ابو نصر محمد بن عبدالملک بخاری نے عرض کیا'' آپ تو دین کی خاطر لڑتے ہیں جس میں اللہ تعالیٰ نے امداد کا وعدہ فرمایا ہے' انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی کا سہرا آپ کے سر رہے گا۔ جمعہ کے روز جس وقت خطیب منبروں پر خطبہ پڑھنے کو جاتے ہیں اس وقت آپ حملہ کیجیے کیونکہ اس وقت وہ لوگ مجاہدوں کی فتح و نصرت کی دعائیں مانگتے ہیں۔'' چنانچہ سلطان نے اسی وقت حملہ کی تیاری کی' فوج کو جمع کر کے ایک پر جوش تقریر کی' تقریر نہایت پر جوش تھی خود بھی رو اٹھا' لشکری بھی دھاڑیں مار مار کر رونے لگے۔ سب نے خشوع و خضوع سے دعائیں کیں' سلطان نے دعا سے فارغ ہو کر لشکریوں کو مخاطب ہو کر کہا'' جو شخص واپس جانا چاہے وہ بلا تامل چلا جائے میں اس وقت بادشاہ نہیں ہوں' میں نے اللہ تعالیٰ کی خوشنودی کی غرض سے جنگ کا ارادہ کر لیا ہے'' لشکریوں نے سینہ سپر ہو کر کہا'' ہم لوگ بھی اللہ تعالیٰ کی راہ میں سر فروشی کو تیار ہیں'' الحتصر دونوں فوجوں کا مقابلہ ہوا۔ میدان لشکر اسلام کے ہاتھ رہا۔ بے شمار عیسائی مارے گئے اور مال غنیمت ہاتھ آیا۔ رومی بادشاہ گرفتار ہو کر بارگاہ سلطانی میں پیش ہوا۔ دس لاکھ پچاس ہزار دینار فدیہ لے کر سلطان نے اس کو رہا کیا اور یہ شرط کر لی کہ جس قدر مسلمان بلاد روم میں قید ہیں سب کے سب رہا کر دیئے جائے اور پچاس برس کے لیے صلح کی جائے۔ رومی بادشاہ نے اسے نہایت خوشی سے قبول و منظور کیا۔ سلطان نے دس ہزار دینار اس کو سفر خرچ کے لیے مرحمت کیے۔ دیکھو تاریخ کامل ابن اثیر جلد ۱۰ صفحہ ۴۴' ۴۵ مطبوعہ لیدن۔

**سمرقند کی جانب پیش قدمی:** اس کے بعد سلطان سمرقند کی جانب بڑھا۔ تکین والی سمرقند شہر چھوڑ کر بھاگ نکلا۔ صلح کا پیغام دیا۔ چنانچہ ملک شاہ نے اس سے مصالحت کر لی۔ بلخ اور طغارستان کی حکومت اپنے بھائی شہاب الدین کو عنایت کی اور خراسان ہوتا ہوا رے کی طرف روانہ ہوا۔

**قاردت بک اور سلطان ملک شاہ کی جنگ:** قاروت بک برادر الپ ارسلان کرمان کا حاکم تھا جب اپنے بھائی سلطان الپ ارسلان کے مرنے کی خبر معلوم ہوئی تو اس نے تاج وتخت شاہی پر قبضہ کرنے کی غرض سے رے کی طرف قدم بڑھایا۔ اتفاق یہ کہ اس کے پہنچنے سے پہلے سلطان ملک شاہ اور نظام الملک وزیر السلطنت رے پہنچ گیا تھا۔ مسلم بن قریش، منصور بن دبیس اور بہت سے امراء اکراد موکب سلطانی کے ساتھ تھے۔ (۴ شعبان ۴۶۵ھ میں) قاروت بک اور سلطان ملک شاہ سے مقام ہمدان میں مقابلہ ہوا۔ قاردت بک کو شکست ہوئی گرفتار ہو کر امام سعد الدولہ گوہر آئین کے روبرو پیش کیا گیا۔ امام سعد الدولہ نے اس کا گلا گھونٹ دیا جس سے وہ مر گیا۔ لیکن کرمان کی حکومت اسی کے لڑکے کو دی۔ ان لوگوں کو جائزے اور خلعت عطا کیے عربوں اور کردوں کو بھی جاگیریں اور انعام دیئے۔ اس وجہ سے کہ انہوں نے موقع جنگ پر نمایاں خدمتیں انجام دی تھی۔

**مسلم بن قریش کی اطاعت:** چونکہ سلطان الپ ارسلان، شرف الدولہ سے ناراض تھا اس وجہ سے خلافت مآب نے نقیب النقباء طراد بن محمد زینبی کو شرف الدولہ کے پاس موصل روانہ کیا تھا کہ اس کو اپنے ہمراہ سلطان الپ ارسلان کی خدمت میں لے جا کر میری سفارش کر کے باہم صفائی کرا دو۔ چنانچہ نقیب النقباء شرف الدولہ کو اپنے ساتھ لیے ہوئے سلطان الپ ارسلان کی طرف روانہ ہوا۔ اثناء راہ میں سلطان الپ ارسلان کے مرنے کی خبر ملی تو ان لوگوں نے ملک شاہ کی خدمت میں حاضر ہو کر باریابی حاصل کی اور شریک جنگ قاروت بک ہوئے۔ مسلم بن قریش نے ملک شاہ کی اطاعت و فرمانبرداری اس سے پہلے ہی قبول کر لی تھی۔ باقی رہا بہاء الدولہ منصور بن دبیس، یہ اس وجہ سے سلطانی موکب میں تھا کہ اس کے باپ نے کچھ مال، سلطان ملک شاہ کی خدمت میں اس کی معرفت بھیجا تھا۔ جس وقت یہ بارگاہ سلطان میں حاضر ہوا اس وقت سلطان جنگ قاروت بک پر جا رہا تھا۔ یہ بھی اس کی رکاب میں روانہ ہوا اور جنگ قاردت بک میں حصہ لیا۔

**خلیفہ مقتدی بامر اللہ:** اس کے بعد ایاز برادر سلطان ملک شاہ نے بمقام بلخ ۴۶۵ھ میں وفات پائی۔ سلطان ملک شاہ نے اس کے بیٹے کو ۴۶۷ھ تک اپنی کفالت میں رکھا۔ اسی سنہ کے ۱۵ شعبان میں خلیفہ قائم بامر اللہ نے اپنی خلافت کے پینتالیس برس پورے کر کے وفات پائی۔ وفات کے وقت اس کا کوئی لڑکا موجود نہ تھا صرف ایک پوتا تھا جو مقتدی بامر اللہ عبداللہ ابن محمد کے نام سے پکارا جاتا تھا۔ اس کا باپ محمد بن قائم بامر اللہ نے اپنا ولی عہد مقرر کیا تھا جس کا لقب ذخیرۃ الدین تھا اور کنیت ابو العباس تھی۔ ۴۴۸ھ میں وفات پا چکا تھا اس وجہ سے خلافت مآب نے وفات کے وقت اپنے پوتے عبداللہ محمد کو اپنا ولی عہد مقرر کیا چنانچہ وفات کے وقت خلافت مآب، ارکین دولت، موید الملک بن نظام الملک وزیر

ا ابن اثیر نے اس واقعہ کو ۴۶۶ھ کے واقعات میں لکھا ہے۔ دیکھو تاریخ کامل اثیر جلد ۱۰ صفحہ ۶۴۔

السلطنت فخر الدولہ بن جہیر اور اس کا بیٹا عمید الدولہ' شیخ ابو اسحٰق شیرازی' نقیب النقباء طراد اور قاضی القضاۃ دامغانی نے دربار خلافت میں حاضر ہو کر حسب ولی عہدی خلیفہ قائم بامر اللہ' مقتدی بامر اللہ کے ہاتھ پر خلافت کی بیعت کی' خلیفہ مقتدی نے تخت خلافت پر متمکن ہو کر فخر الدولہ بن جہیر کو بدستور عہدہ وزارت پر قائم رکھا اور اس کے بیٹے عمید الدولہ کو سلطان ملک شاہ کے پاس بیعت لینے کے لیے روانہ کیا۔ واللہ الموفق للصواب۔

**اتسنر کا محاصرہ دمشق:** ہم اوپر بیان کر آئے ہیں کہ اتسنر نے رملہ اور بیت المقدس پر ۴۶۱ھ میں قبضہ کر کے دمشق کا محاصرہ کر لیا تھا۔ محاصرے کے بعد کچھ سوچ سمجھ کر واپس آ گیا لیکن دمشق کے اطراف میں غارت گری اور لوٹ مار کا بازار گرم کر رکھا۔ کوئی سال ایسا نہ تھا کہ جس میں اس نے اطراف دمشق کو تاخت و تاراج نہ کیا ہو۔ یہاں تک کہ ۴۶۷ھ کا دور آ گیا۔ ماہ رمضان میں دمشق کا پھر محاصرہ کر لیا اور چند روز بعد محاصرہ اٹھا کر واپس ہو گیا۔

**اتسنر کا دمشق پر قبضہ:** والیٔ دمشق معلیٰ بن وحید جو خلیفہ مستنصر علوی مصری کی طرف سے دمشق پر مامور تھا دمشق چھوڑ کر بھاگ نکلا فوج اور رعایا نے اس کے ظلم و جور سے تنگ آ کر اس کے خلاف بلوہ کر دیا۔ معلیٰ' دمشق سے نکل کر بانیاس پہنچا پھر بانیاس سے نکل کر صور میں جا کر دم لیا صور سے مصر چلا گیا۔ خلیفہ مصری نے گرفتار کر کے جیل میں ڈال دیا اور قید ہی میں اس کی موت واقع ہوئی۔ اہل دمشق نے معلیٰ کے بھاگ جانے کے بعد انتصار بن یحییٰ مصمودی ملقب بہ نصیر الدولہ کو اپنا والیٔ مقرر کیا۔ رسد و غلہ کی کمی کی وجہ سے حالت خراب ہو گئی اور پریشانی کی کوئی انتہا نہ تھی۔ اتسنر کو موقع مل گیا۔ ماہ شعبان ۴۶۸ھ میں دمشق کا پھر محاصرہ کر لیا۔ اہل دمشق نے مقابلہ سے ہاتھ کھینچ لیا۔ امان کی درخواست کی۔ انتصار کو دمشق کی جگہ قلعہ بانیاس اور شہر یافہ جو ساحل پر ہے دے دیا اور ماہ ذی القعدہ میں دمشق میں داخل ہو کر خلیفہ مقتدی کے نام کا خطبہ جامع دمشق میں پڑھا۔ اذان میں ''حی علی خیر العمل'' کہنے کی ممانعت کر دی اور رفتہ رفتہ شام کے اکثر شہروں پر قبضہ کر لیا۔

**اتسنر کی مصر پر فوج کشی:** ۴۶۹ھ میں اتسنر نے مصر پر فوج کشی کی اور پہنچ کر اس کا محاصرہ کر لیا رسد و غلہ کی آمد بند کر دی۔ روزانہ جنگ سے اہل مصر کو تنگ کرنے لگا۔ خلیفہ مستنصر علوی نے بادیہ نشینان عرب سے امداد کی درخواست کی۔ ان لوگوں نے امداد کا وعدہ کیا۔ ادھر سے بدر جمالی عساکر قاہرہ کو لے کر مقابلہ پر آیا۔ ادھر سے بادیہ نشینان عرب حسب وعدہ کمک پر آ گئے۔ اتسنر کو شکست ہوئی بہ ہزار خرابی جان بچا کر بیت المقدس کی طرف بھاگا۔ اہل بیت المقدس نے اس کی عدم موجودگی کے زمانہ میں خوب رنگ دکھائے تھے۔ جن لوگوں کو اتسنر بیت المقدس چھوڑ گیا تھا ان کو محراب داؤد میں محصور کر رکھا تھا اور طرح طرح کی تکالیف اور مصیبتوں میں ان کو مبتلا کر رکھا تھا۔ اہل بیت المقدس' اتسنر کی آمد کی خبر سن کر محفوظ مقامات میں قلعہ نشین ہو گئے۔ اتسنر نے بہ زور تیغ ان کو زیر کیا۔ ان کے مال و اسباب کو لوٹ لیا۔ ہزارہا موت کی نذر ہو گئے جو لوگ مسجد اقصیٰ میں جا چھپے تھے وہ بھی اس قتل و خونریزی سے جانبر نہ ہو سکے۔

اتسنر کے نام کی صحت ہم اوپر کر آئے ہیں۔ اہل شام اس کو اقسیس (یا انسیس) کہتے تھے لیکن صحیح اتسنر ہے۔ یہ ترکی نام ہے۔

سے ملاقات کرنے کے لئے گیا۔ اس نے اس کا خیر مقدم کیا اور وعدہ کیا کہ وہ اس کو اس کے ملک لوٹا دے گا۔

**کنیسہ مریم کی تباہی:** اس اثناء میں (یہ ناخوشگوار) واقعہ پیش آیا کہ دمشق کے مسلمانوں نے وہاں کے ذمی عیسائیوں پر حملہ کر دیا اور انہوں نے ان کے بڑے کنیسہ مریم کو تباہ کر دیا۔

**اس کی تاریخی اہمیت:** دمشق کا یہ بڑا (تاریخی) کنیسہ اس حصے میں واقع تھا جسے (عہد فاروقی میں) حضرت خالد بن الولید رضی اللہ عنہ نے فتح کیا تھا۔ ان عیسائیوں کا دوسرا گرجا اس حصے میں واقع تھا جسے حضرت ابو عبیدہ بن الجراح نے پناہ دے کر فتح کیا تھا۔ لہٰذا جب حضرت خالد حاکم ہوئے تو انہوں نے اس کنیسہ کا مطالبہ کیا تا کہ اسے شہر کی جامع مسجد کی تعمیر میں شامل کیا جائے۔ حضرت خالد نے اسے نہایت ہی گراں قیمت پر خریدنے کا ارادہ کیا تھا مگر عیسائیوں نے انکار کر دیا۔ لہٰذا حضرت خالد بن الولید نے اسے گرا کر جامع دمشق میں شامل کر لیا۔ کیونکہ وہ اس کے بالکل قریب تھی۔

**کنیسہ کی واپسی:** جب حضرت عمر بن عبدالعزیز خلیفہ ہوئے تو عیسائیوں نے اس کا معاوضہ طلب کیا تو حضرت عمر بن عبدالعزیز نے انہیں معاوضہ میں وہ کنیسہ دیدیا جسے مسلمانوں نے بزور شمشیر حضرت خالد بن الولید کی قیادت میں فتح کیا تھا۔ یہ واقعہ پہلے بیان کیا جا چکا ہے۔ اب مسلمانوں نے عیسائیوں کے ساتھ جھگڑے میں جو ذمی تھے' اس کنیسہ مریم کو بالکل تباہ و برباد کر دیا اور اس کا کوئی نام ونشان باقی نہیں چھوڑا۔

**تاتاریوں کو شکست:** آخر کار (تاتاریوں کی فتوحات اور مظالم کے خلاف) مسلمان فوجیں مصر میں اکٹھی ہوئیں اور تاتاریوں سے جنگ کرنے کے لئے سلطان قطز حاکم مصر کی قیادت میں شام کی طرف کوچ کیا۔ ان کے ساتھ حاکم حماۃ منصور اور اس کا بھائی افضل بھی شریک تھے۔ اس (اسلامی لشکر) کا مقابلہ کرنے کے لئے (ہلاکو خاں کا) نائب حاکم شام' کتبغا آگے بڑھا۔ اس کے ساتھ اشرف حاکم حمص اور ضبینہ کا حاکم سعید بن العزیز بن العادل بھی شریک تھے۔ فریقین کا مقابلہ غور کے علاقے میں جالوت کے مقام پر ہوا۔ اس (جنگ) میں تاتاریوں کو شکست ہوئی اور ان کا حاکم کتبغا مارا گیا اور (ان کا حلیف) سعید حاکم ضبینہ گرفتار ہوا' اسے سلطان قطز نے قتل کر دیا اور اس کے بعد وہ شام کے تمام ملک پر قابض ہو گیا' اس نے حاکم حماۃ منصور کو حاکم برقرار رکھا۔

**قطز کا قتل:** اس کے بعد سلطان قطز راستے میں ہلاک ہو گیا جبکہ وہ مصر واپس جا رہا تھا۔ کیونکہ اسے بیبرس بندقداری نے قتل کر دیا تھا اور خود اس کے بجائے تخت مصر پر بیٹھ گیا تھا اور اس نے اپنا لقب الظاہر رکھا جیسا کہ آگے چل کر ہم ترکوں کی حکومت کے حالات میں بیان کریں گے۔

**ناصر اور اس کے بھائیوں کا قتل:** (اس شکست کے بعد) تاتاری فوجیں شام کی طرف بڑھیں مگر ہلاکو اندرونی خانہ جنگیوں کی وجہ سے اس (مہم) کی طرف زیادہ توجہ نہیں دے سکا' تاہم اسے اپنے نائب کتبغا کے قتل اور اس کی فوجوں کی شکست سے بہت رنج ہوا۔ (یہ خبر سن کر) اس نے ناصر کو بلوایا اور اس کو اس بات کا ذمہ دار ٹھہرایا کہ

اس نے شام کے معاملہ کو آسان جتا کر (اس کی اہمیت سے) اسے غافل رکھا۔ ہلاکو نے اس پر یہ بھی الزام لگایا کہ اس نے اسے دھوکا دیا۔ ناصر نے (اس سلسلے میں) معذرت پیش کی مگر اس نے اس کی معذرت قبول نہیں کی بلکہ ہلاکو نے اس پر تیر چلا کر اسے مار ڈالا۔

**ایوبی سلطنت کا خاتمہ:** پھر اس کے بھائی ظاہر اور صالح بن اشرف موسیٰ حاکم حماۃ کو بھی ہلاک کر دیا۔ البتہ عزیز بن الناصر کے بارے میں ہلاکو کی بیوی نے سفارش کی اور وہ خود بھی اسے پسند کرتا تھا' اس لئے اس نے اس کو زندہ رکھا۔ یوں شام کے علاقے سے خاندان بنوایوب کی سلطنت کا خاتمہ ہو گیا۔ اس سے پہلے مصر سے اس خاندان کی سلطنت کا خاتمہ ہو گیا تھا اور اب مصر و شام دونوں ممالک میں ترک خاندان (ممالیک) کی سلطنت قائم ہو گئی۔

**حاکم حماۃ کی بحالی:** شام میں خاندان بنوایوب کی صرف ایک ریاست باقی رہ گئی تھی یعنی منصور بن المظفر حماۃ کا حاکم برقرار رہا تھا کیونکہ سلطان قطز نے اسے اس شہر پر بحال رکھا اور اس کے بعد سلطان ظاہر بیبرس نے بھی اسے اپنا حاکم مقرر رکھا اور اس کے بعد اس کی اولاد بھی کچھ عرصے تک ترک خاندان (حکام مصر) کی مطیع و فرمانبردار رہی تا آنکہ اللہ عزوجل کے حکم سے ان کا بھی خاتمہ ہو گیا اور اس علاقے پر بھی دوسرے حکام قابض ہو گئے جیسا کہ ہم آگے چل کر بیان کریں گے۔

